# مرد مستقبل شناس

جناب سید قائم مہدی نقوی تذہیب نگروری صاحب

عالم دیں، صاحب فضل و کمال آقا حسن
بے عدیل و بے نظیر و بے مثال آقا حسن

معدن جود و سخا سرچشمۂ لطف و وفا
مخزن فیض و عطا ابر نوال آقا حسن

صاحب تحریک بیداری، پناہ بیکساں
مقتدائے حق نگر قدسی خصال آقا حسن

مرجع اہل تشیع منبع حسن سلوک
پیرو مرسلؐ مطیع ذوالجلال آقا حسن

حافظ شرع پیمبرؐ رہبر شاہ و گدا
ہادیٔ راہ خدا خیرالرجال آقا حسن

قدوۂ ارباب دانش، زبدۂ بزم کمال
وہ ملک سیرت ملیکِ خوشخصال آقا حسن

زائر جملہ مشاہد زائر ہر دو حرم
خوش عقیدہ، خوش عمل خوشتر مآل آقا حسن

کتنے جھگڑوں کو مٹایا پوچھئے تاریخ سے
مصلح اقوام تھے بے قیل و قال آقا حسن

وقف تھے تحریک دینداری کی خاطر بے خطر
زندگی کی آپ کے ہر ماہ و سال آقا حسن

کہتے ہیں حالات ماضی وہ تھا مستقبل شناس
قوم کے کام آئی اب تک جس کی آل، آقا حسن

بانیٔ بیت یتٰمیٰ تھا وہی درِّ یتیم
جس کو کہتا تھا ہر اک نیکو خصال آقا حسن

شیعہ کالج کی بنا دعوے سے کہتی ہے یہی
سہل کر دیتے تھے ہر امر محال آقا حسن

فاقے سے رہنا بہت آسان تھا لیکن کبھی
رد نہیں کرتے تھے سائل کا سوال آقا حسن